# ہیر سیّد وارث شاہ

(متن و فرہنگ)

مرتب

تنویر بخاری

پنجابی کلچرل سنٹر (رجسٹرڈ)
کڑیال کلاں، براہ شیخوپورہ

# ہیر سیّد وارث شاہ

(متن و فرہنگ)

مرتب

تنویر بخاری

پنجابی کلچرل سنٹر (رجسٹرڈ)

کڑیال کلاں، براہ شیخوپورہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تعارف

## سیدوارث شاہ

حضرت سیدوارث شاہؒ جنڈیالا شیر خاں ضلع گوجرانوالا (موجودہ ضلع شیخوپرہ) میں سید گلشیر شاہ کے ہاں پیدا ہوئے۔(بعضوں نے آپ کے والد کا نام قُطب شاہ درج کیا ہے‘ جو غلط ہے) آپ کے سوانح نگاروں کے بیانات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ 1114 ہجری (1702ء) سے 1150 ہجری (1738ء) کے دوران پیدا ہوئے۔ پروفیسر حفیظ تائب کا خیال ہے کہ آپ نے قصیدہ بُردہ کا منظوم پنجابی ترجمہ 1152 ہجری میں کیا‘ تب آپ کی عمر اندازاً تیس برس ہوگی۔اس لحاظ سے آپ کا سن پیدائش 1122 ہجری (1710ء) بنتا ہے۔ محققین کا خیال ہے کہ آپ 1199 ہجری (85-1784ء) سے 1123 ہجری (1808ء) کے دوران فوت ہوئے۔

آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں ہی سے حاصل کی۔اس کے بعد آپ قصور چلے گئے اور وہاں حافظ محمد مرتضٰی کے قائم کردہ درسِ نظامیہ میں تعلیم مکمل کی۔تعلیم سے فراغت کے بعد آپ اپنے گاؤں آگئے اور کچھ عرصہ کے بعد سیر و سیاحت یا حصولِ معاش کی غرض سے مختلف مقامات پر قیام کرتے ہوئے ضلع ساہیوال کے ایک قصبہ ملکہ ہانس پہنچے اور وہیں ایک مسجد میں مقیم ہوگئے۔آپ نے اپنی کتاب ”ہیروارث شاہ“ میں چونکہ حضرت بابا فرید گنج شکر کی منقبت بیان کی ہے‘ جس سے اکثر لکھاریوں نے اندازہ لگایا ہے کہ آپ اپنی عقیدت کی بناء پر بابا فرید گنج شکر کے دربار پر حاضری دینے کے لیے پاکپتن شریف ضرور گئے ہوں گے۔بعضوں نے تو یہ بھی کہا ہے کہ وہاں آپ نے کسی سجادہ نشین (دیوان محمد یار) کے ہاتھ پر بیعت بھی کی تھی۔لیکن یہ باتیں محض قیافہ کی حیثیت رکھتی ہیں‘ اُن کا کوئی مُستند ثبوت موجود نہیں۔ملکہ ہانس میں آپ جس مسجد میں مقیم ہوئے‘ وہ ”مسجد وارث شاہ“ کے نام سے مشہور ہے اور آج بھی موجود ہے۔آپ نے اپنی مشہور تصنیف ”قصہ ہیر رانجھا“ (ہیروارث شاہ) اسی مسجد میں قیام کے دوران مکمل کی۔کچھ عرصہ بعد آپ اپنے آبائی گاؤں لوٹ آئے اور یہیں وفات پائی۔آپ کا مدفن یہیں ہے۔آپ کا مقبرہ ” وارث شاہ کمپلیکس“ کے نام سے موسوم ہے۔

## بھاگ بھری:

سید وارث شاہ نے اپنی کتاب ''ہیر وارث شاہ'' میں متعدد بار ''بھاگ بھری'' کا لفظ استعمال کیا ہے' جس کے معنی ہیں: بھاگوں والی، طالعمند، خوش قسمت۔ یہ کلمہ عورتوں کو مخاطب کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ غالبًا سب سے پہلے میاں پیراں دِتا تر گڑ نے ''ہیر وارث شاہ'' میں استعمال شدہ لفظ ''بھاگ بھری'' کو وارث شاہ کی محبوبہ کا نام قرار دیا۔ اس کے بعد وارث شاہ کے سوانح نگاروں نے ''بھاگ بھری'' کو گوشت پوست کی ایک دوشیزہ بنا کر یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ سید وارث شاہ واقعی ''بھاگ بھری'' نامی عورت پر عاشق تھے۔ کسی نے اُسے جاٹنی (جٹی)' کسی نے دایہ (ماچھن)' کسی نے لوہارن اور کسی نے بلوچنی قرار دیا ہے۔ محمد علی فریدی نے اُس کا نام ''بھاگونتی'' لکھتے ہوئے بتایا ہے کہ وہ ایک ہندو ''دیوامتلی'' کی بیٹی تھی' جو ''سیناں'' قوم کی ''ڈھکو'' قوم سے تعلق رکھتا تھا۔ موجودہ دور میں اس ضمن میں لکھاری دو گروہوں میں منقسم ہیں۔ ایک گروہ ''بھاگ بھری'' کو محض ایک دعائیہ کلمہ (بھاگوں والی) سمجھتا ہے اور دوسرا اسے سید وارث شاہ کی معشوقہ کا نام قرار دیتا ہے۔

## سید وارث شاہ کی دیگر تصنیفات:

بعضوں کا خیال ہے کہ سید وارث شاہ نے ''ہیر وارث شاہ'' کے علاوہ اور کوئی کتاب تصنیف نہیں کی اور بعض لکھاریوں نے اُن کے نام متعدد تصنیفات منسوب کی ہیں' جن میں ''قصیدہ بُردہ''، ''معراجنامہ''، ''سی حرفی سسّی پنّوں''، ''عبرت نامہ''، ''چوہڑیٹی نامہ''، ''شُتر نامہ''، ''باراں ماہ'' اور ''دوہڑے'' وغیرہ شامل ہیں۔ یہ بات وثوق سے کہی جاسکتی ہے کہ ''قصیدہ بُردہ'' (مصنفہ: بوصیری) کا پنجابی ترجمہ واقعی سید وارث شاہ نے کیا ہے' جسے مشہور نعت گو حفیظ تائب نے مرتب کر کے شائع کرایا ہے۔

## ہیر وارث شاہ میں ملاوٹ:

ہیر وارث شاہ کا پہلا ایڈیشن 1865ء ((بقول ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ 1851ء) میں شائع ہوا۔ کاپی رائٹ کے قانون کے تحت ایک مصنف یا پبلشر کی طرف سے شائع شدہ کتاب کو کوئی دوسرا پبلشر شائع نہیں کر سکتا۔ پہلے ایڈیشن کے بعد جب ہیر وارث شاہ عوام میں مقبول ہوئی' تو ہر پبلشر کے دل میں خواہش پیدا ہوئی کہ وہ اس کتاب کو چھاپ کر دولت کمائے۔ چنانچہ مختلف پبلشروں نے' مختلف شعراء سے یہ کتاب مرتب کرا کے

شائع کی۔ ہیر وارث شاہ میں اپنے اشعار یا مصرعے داخل کرنے والوں میں میاں ہدایت اللہ لاہوری، میاں پیراں دِتا ترگڑ، محمد الدین سوختہ وسید ہاشم شاہ، مولوی، محبوب عالم سپرانکوی، مولوی اشرف علی گلیانوی، محمد عزیز الدین قانونگو، تاج الدین تاج، مولوی نواب دین سیالکوٹی، بابو عبدالرحمٰن امرتسری اور محمد شفیع اختر وغیرہ شامل ہیں۔ موجودہ دَور میں ہیر وارث شاہ کا جو ایڈیشن مروج ہے، وہ میاں پیراں دِتا کا مرتب کردہ ہے، جس میں اُن کے بے شمار (بقول چودھری محمد افضل خاں 1192 اور بقول زاہد اقبال 1816) مصرعہ جات شامل ہیں۔

## ہیر کے تحقیقی ایڈیشن:

ہیر وارث شاہ میں جب زور و شور سے ملاوٹ شروع ہوئی، تو بعض حضرات نے محسوس کیا کہ ہیر وارث شاہ کو الحاقی شعروں سے پاک کر کے، وارث شاہ کا خالص کلام سامنے لایا جائے۔ جن محققین نے ہیر وارث شاہ کو الحاقی شعروں سے پاک کر کے تحقیقی ایڈیشن مرتب کیے، اُن میں ایس ایس اموِل، ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ، اے کے لکھنپال (چودھری محمد افضل خاں)، شیخ عبدالعزیز بارایٹ لاء، گیانی شمشیر سنگھ، ڈاکٹر فقیر محمد فقیر، ڈاکٹر جیت سنگھ سیتل، پروفیسر سنت سنگھ سیکھوں، ڈاکٹر گوردیو سنگھ، ڈاکٹر محمد باقر، محمد شریف صابر، شاہد حسین زیدی اور تنویر بخاری (راقم) کے نام قابلِ ذکر ہیں۔

## قلمی نسخے:

وارث شاہی عہد میں پریس موجود نہیں تھا۔ جو کتاب مقبول ہوتی، لوگ اس کی نقل کر لیتے یا کسی کاتب سے نقل کروا لیتے۔ چنانچہ جن لوگوں نے سید وارث شاہ کا کلام سنا اور پسند کیا، اُن میں سے بعضوں نے اسے مُنتشر اوراق پر نقل کر لیا اور بعضوں نے کسی کاتب کو معاوضہ دے کر اس کی نقل حاصل کر لی۔ اس طرح ہیر وارث شاہ قلمی نسخوں میں منتقل ہوگئی اور قریباً پورے مُلک میں پھیل گئی۔ ذیل میں چند قلمی نسخوں کی نشاندہی کی جارہی جا رہی ہے:

(1) قلمی نسخہ ہیر وارث شاہ، مملوکہ مرزا نور محمد، ساکن چونیاں ضلع قصور

(2) قلمی نسخہ ہیر وارث شاہ، مملوکہ انور علی

(3) قلمی نسخہ ہیر وارث شاہ، مملوکہ دیوان ہردیو سنگھ، کاتب کرپا رام

(4) قلمی نسخہ ہیر وارث شاہ، مملوکہ شیخ عبدالعزیز بارایٹ لاء

(5) قلمی نسخہ جات ہیر وارث شاہ' مملوکہ سر شہاب الدین' نیشنل میوزیم' کراچی

(6) قلمی نسخہ ہیر وارث شاہ، مملوکہ ارشد میر ایڈووکیٹ: گوجرانوالا

(7) قلمی نسخہ ہیر وارث شاہ، مملوکہ تنویر بخاری

(8) قلمی نسخہ ہیر وارث شاہ، مملوکہ تیمور افغانی، کاتب میاں حسین ولد حافظ رحمت سکنہ تودی پور پرگنہ قصور ضلع لاہور

## قلمی نسخوں کی اِملا:

وارث شاہی عہد تک پنجابی اور اُردو مسودات تحریر کرنے کے لیے عربی زبان کے حروفِ تہجی استعمال کیے جاتے تھے۔ برِصغیر پاک و ہند میں مروجہ زبانوں اور لہجوں کو ظاہر کرنے والے حروف ابھی معرضِ وجود میں نہ آئے تھے' مثلاً بھ، پھ، تھ، ٹ، تھ، جھ، چھ، ڈ، ڈھ، ڑ، ڑھ، کھ، گ، گھ وغیرہ۔

ذیل میں قدیم اِملا کے چند نمونہ جات درج ہیں' جو مرتب کے ذاتی قلمی نسخہ سے اخذ کیے گئے ہیں:

بھ: بہائی (بھائی)، بہلی (بھلی)، سبہا (سبھا)، بہج (بھج)، بہید (بھیڈ)

پھ: پہر (پھر):، بہابی (بھابی)۔ بہرجائی (بھرجائی)، بہوج (بھوج)

تھ: ہتہ (ہتھ)، نتہ (نتھ)

ٹ: ستی (سٹی)، تریا (ٹریا)، جہوتیاں (جھوٹیاں)، جتا (جٹا)، تہوتہا (ٹھوٹھا)، کوتہا (کوٹھا)

جھ: ونجہلی (ونجھلی)، جہاک (جھاک)، جہل (جھل)، کوجہری (کوجھڑے) جہکرنا (جھگڑنا

چھ:: چہیل (چھیل) چہوکری (چھوکری)

ڈ: پند (پنڈ)، پاند (پانڈ)، در (ڈر)

دھ: دہیدو (دھیدو)۔ دہیو (دھیو)، دہرویل (دھڑویل) کدہرون (کدھروں)

ڈھ: ودہی (وڈھی)، نندہی (تنڈھی)

ڑ: پہار (پہاڑ)، بدا (بڑا)، وہتری (وَوہٹڑی)

ڑھ: پہڑ (پڑھ)،

کھ: چوکہنی (چوکھنے)، ویکہہ (ویکھ)، کہاونا (کھاونا)

گ::ہوک(ہوگ)کل(گل)کودرے(گوڈڑے)کناہ(گناہ)،کاہیاں(گاہیاں)

گھ:کہورا(گھوڑا)

نون غنہ:تسین(تُسیں)نون(نُوں)ساتھون(ساتھوں)،ماہنوان(ماہنواں)

ی::نندہی(تنڈھی)پچہلے(پچھلی)میہنی(میہنے)سہی(سبھے)

ے::مورچی(مورچے)کلیجری(کلیجڑے)

پیش(و):کوری(گُڑی)،کورو(گُرو)

زیرِ استعمال ذاتی قلمی نسخہ سے املا کا ایک نمونہ ملاحظہ فرمائیں:

ہوتہہ سرخ یاقوت جیون لعل چمکن تہودی سیو ولائتی سار وچون
نک الف حسینی دا پپلا سے زلف ناک خزانہ دی بار وچون
دند چنبی دی لری کی ہنس موتی دانی نکلے حسن انار وچون
لکہی چین کشمیر تصویر جتی قد سرو بہشت گلزار وچون
کردن کونج دی انکلیان روانہہ پہلیان ہتہ کولری برک چنار وچون

مینون بابلی دی قسم رانجہنا وی مری ماؤن جی تدہ تہین مکہہ موران
تیری باجہ طعام حرام مینوں تدہ باجہ نہ نین نہ انک جوران
خواجہ خضر تے بیتہہ کے قسم کھادہی تہیوان سور جی پریت دی ریت توران
کورہی ہوئیکے نین پران جاون تیری باجھ جی کنت مین ہور لوران

استعمال شدہ قلمی نسخہ:

زیرِ نظر کتاب (ہیر وارث شاہ) میں مرتب نے اپنے ذاتی قلمی نسخہ سے کو بنیاد بنایا ہے۔ راقم کے نزدیک یہ ہیر وارث شاہ کا قدیم ترین قلمی نسخہ ہے، جو مدتوں سے راقم کے خاندان میں چلا آ رہا ہے۔ یہ بُری طرح دیمک خوردہ ہے اور اس کا کاغذ انتہائی خستہ ہو چکا ہے۔ کہیں کہیں میاں حسین ولد حافظ رحمت کے قلمی نسخہ سے بھی مدد لی گئی ہے، جو تیمور افغانی کی ملکیت ہے۔ علاوہ ازیں ڈاکٹر فقیر محمد فقیر، محمد شریف صابر اور شیخ عبدالعزیز بار ایٹ لاء کے مرتب کردہ مطبوعہ نسخوں سے بھی استفادہ کیا گیا ہے۔

# قصہ ہیر رانجھا

## (بحوالہ ہیر وارث شاہ)

ہیر ورانجھا کی عشقیہ داستان سب سے پہلے فارسی میں منظوم صورت میں بیان کی گئی۔ مغلیہ عہد میں بہت سے فارسی شعراء نے اس قصہ پر طبع آزمائی کی، جن میں باقی کولابی، مِیتا چنابی، علی بیگ، فقیر اللہ آفرین، نواب احمد یار خاں گورگانی، لائق جونپوری، مُنسارام خوشابی اور سُندرداس آرام کے اسماء قابلِ ذکر ہیں۔ پنجابی زبان میں سب سے پہلے دورِ اکبری کے شاعر دمودرداس دمودر نے ہیر رانجھا کا قصہ منظوم کیا۔ دمودر کے بعد میاں چراغ اعوان، احمد گوجر اور شاہجہان مقبل وغیرہ نے یہ قصہ نظم کیا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہیر رانجھا کا قصہ طبع زاد نہیں ہے۔ تاہم بعض کرداروں اور واقعات کے ضمن میں وارث شاہ نے دوسروں سے اختلاف کیا ہے۔

ذیل میں ہیر وارث شاہ کے حوالہ سے ہیر اور رانجھا کے معاشقہ کی داستان بیان کی جا رہی ہے:

پنجاب کے ضلع سرگودھا میں، تخت ہزارہ نامی گاؤں میں موجو نامی ایک شخص رہتا تھا، جو اپنے قبیلہ اور گاؤں کا سردار (چودھری) تھا۔ وہ جاٹوں کی ''رانجھا'' شاخ سے تعلق رکھتا تھا۔ وہ آٹھ بیٹوں اور دو بیٹیوں کا باپ تھا۔ سب سے چھوٹے بیٹے کا نام ''دِھیدو'' تھا، جو رانجھا کے نام سے مشہور ہوا۔ دِھیدو چونکہ بہت لاڈلا تھا، اس لیے باپ نے اسے کھیتی باڑی کے کام پر نہیں لگایا تھا۔ وہ ہر وقت آوارہ پھرتا رہتا تھا۔ اسے صرف اور صرف بانسری بجانے کا شوق تھا۔ موجُو کی وفات کے بعد دِھیدو کے بھائیوں نے اس کی آوارگی کے سبب زمین کا بٹوارا کر لیا۔ انہوں نے قاضی کو رشوت دے کر زرخیز زمین اپنے نام کروالی اور دِھیدو کو بنجر زمین دیتے ہوئے کہا کہ اب خود کما کر کھاؤ۔ دِھیدو کو ہل چلانا نہیں آتا تھا۔ ایک دِن اُس نے ہل جوتا، تو اُس کے ہاتھوں اور پاؤں میں چھالے پڑ گئے۔ چنانچہ اُس نے کھیتی باڑی کے کام کو خیر باد کہہ دیا۔ وہ چونکہ غیر شادی شدہ تھا، اس لیے اس کا کھانا اُس کی بھاوجیں ہی پکاتی تھیں۔ اس کے نکماپن کی وجہ سے اُس کے بھائی بھی لعن طعن کرتے رہتے تھے اور بھاوجیں بھی۔ وہ بھائیوں کے سامنے تو نہ بولتا، لیکن بھاوجوں کے خوب لتے لیتا۔ اس طرح گھر میں ہر وقت نوک جھونک رہنے لگی۔ ایک دِن دِھیدو کی کڑوی کسیلی باتیں سُن کر اس کی بھاوجوں نے کہا کہ تم ہر وقت ہمیں بُرا بھلا کہتے رہتے ہو، اگر ہم اتنی ہی بُری ہیں، تو جاؤ اور جا کر سیال قوم کی ہیر بیاہ لاؤ۔ اس پر رانجھا نے جواب دیا کہ میں تمہارا یہ اُلاہنا پُورا کروں گا اور ہیر بیاہ کرلاؤں گا۔ چنانچہ اُسی وقت ہیر تک رسائی حاصل

کرنے کی نیت سے گھر بار چھوڑ کر نکل کھڑا ہوا۔ اس کے بھائیوں کو پتا چلا تو' انہوں نے اُسے روکنے کی بہت کوشش کی' بھاوجوں نے بھی دست بستہ منت سماجت کی' لیکن اُس نے کسی کی ایک نہ مانی۔

دِھیدو (جو اس داستان کا ہیرو ہے۔ آئندہ ہم اسے رانجھا کہیں گے) پاپیادہ سفر کرتے ہوئے ایک گاؤں کی مسجد میں پہنچا اور رات کے وقت مسجد ہی میں بانسری بجانے لگا۔ بانسری کی آواز سُن کر گاؤں کے لوگ مسجد کے گرد جمع ہو گئے۔ اتنے میں امام مسجد (مُلّا) بھی آ گیا۔ مُلّا نے' اس کے فعلِ قبیحہ پر ملامت کی' تو دونوں میں بحث و تکرار ہونے لگی۔ رانجھا نے مُلّاؤں کی مذمت کرتے ہوئے اُلٹے سیدھے سوالات کیے' تو مُلّا نے اُسے مسجد میں رات گذارنے کی اجازت دیدی۔ اگلے دِن وہ مسجد سے روانہ ہو کر دریائے چناب کے گھاٹ پر پہنچا اور ملاح کی منت سماجت کی کہ وہ اسے اپنی کشتی میں بٹھا کر دریا کے پار پہنچا دے۔ ملاح نے ''بھاڑا'' طلب کیا' جو اس کی جیب میں نہیں تھا۔ ملاح کے انکار پر رانجھا ایک گوشے میں بیٹھ کر بانسری بجانے لگا' تو ملاح کی بیویاں اُس کے قدموں میں آ کر بیٹھ گئیں اور اُس کے پاؤں دابنے لگیں۔ تھوڑی دیر بعد اس نے دریا کو تیر کر پار کرنے کی نیت سے دریا میں چھلانگ لگانے کی کوشش کی' تو ملاح کی بیویوں نے اُس کے بازو پکڑ کر اُسے کشتی میں بٹھا دیا۔ ناچار ملاح (جس کا نام لُڈّن تھا) نے اپنی کشتی کے ذریعے دریا کے دوسرے کنارے پہنچا دیا۔

دریا کے دوسرے کنارے پر ایک کشتی میں ہیر سیال کا پلنگ بچھا تھا۔ رانجھا پلنگ پر دراز ہو گیا۔ جب ہیر کو خبر ملی کہ اس کی سیج پر ایک پرایا آدمی سویا ہوا ہے' تو وہ اپنی سہیلیوں کے ہمراہ گھاٹ پر پہنچی اور ملاح کو بُرا بھلا کہتے ہوئے اپنے پلنگ کے نزدیک آئی' جہاں رانجھا سویا ہوا تھا۔ ہیر نے اُسے مارنے پیٹنے کی غرض سے ہاتھ میں ایک چھڑی اُٹھا رکھی تھی۔ اس نے رانجھا کو للکارا کہ کون ہو تُم میری سیج پر سوئے ہوئے۔ اگر زندہ ہو' تو اُٹھو اور میری باتوں کا جواب دو۔ رانجھا نے آنکھیں کھول کر اس انداز سے ہیر کی جانب دیکھا کہ وہ سو جان سے اُس پر فدا ہو گئی اور اُس کی بغل میں آ کر بیٹھ گئی۔ تھوڑی دیر دونوں میں سوال و جواب ہوتے رہے۔ ہیر کو خدشہ لاحق ہوا کہ کہیں یہ اجنبی مہمان کسی بات سے رُوٹھ کر چلا نہ جائے۔ اُس نے اسے ہمیشہ کے لیے اپنے پاس رکھنے کا تہیہ کر لیا اور اس مقصد کے لیے فوری طور پر ایک تدبیر بھی نکال لی۔ وہ رانجھا کو اپنے باپ ''چُوچک'' کے پاس لے گئی اور سفارش کی کہ اسے بھینسیں چرانے کے لیے ملازم رکھ لیا جائے۔ تھوڑی سی تفتیش کے بعد چُوچک نے اُسے بھینسیں چرانے پا ملازم رکھ لیا۔

اب رانجھا ہرروز بھینسوں کو ہانک کر ''بیلے'' (دریا کے کنارے پھیلا ہوا جنگل، چراگاہ) میں لے جاتا۔ دِن چڑھے ہیر اس کے لیے کھانا (چُوری، مالیدہ) لے کر اس کے پاس بیلے پہنچ جاتی۔ دونوں پیار محبت اور راز و نیاز کی باتیں کرتے رہتے۔ ''کیدو'' نامی گاؤں کا ایک لنگڑا شخص نہایت جہاندیدہ تھا' جسے سارے گاؤں والے ''چچا'' (چاچا) کہہ کر پکارتے تھے۔ اُسے بھنک پڑی کہ چُو چک کی جوان بیٹی اپنے نوکر کا کھانا لے کر روزانہ بیلے جاتی ہے' جو ایک معیوب فعل ہے۔ چنانچہ ایک دِن جب ہیر رانجھا کے لیے کھانا لے کر بیلے کی طرف روانہ ہوئی' تو کیدو نے جاسوسی کی غرض سے' اُس کا تعاقب کیا۔ ہیر جب رانجھا کے پاس کھانا (چُوری) رکھ کر دریا سے پانی لینے کے لیے گئی' تو کیدو نے رانجھا سے کہا کہ وہ کئی روز سے بھوکا ہے' اُسے دو چار لُقمے دے دیے جائیں۔ رانجھا نے اس کی فقیرانہ صورت دیکھ کر تھوڑی سی چُوری اُسے دیدی اور وہ تیزی سے واپس گاؤں کی طرف روانہ ہوگیا۔ ہیر پانی لے کر واپس آئی تو رانجھا نے ذکر کیا کہ نجانے ایک بھکاری سا شخص کون تھا' جس کے سوال کرنے پر میں نے اُسے تھوڑی سی چُوری دیدی ہے۔ اس پر ہیر سٹپٹا اُٹھی اور کہنے لگی کہ غضب ہوگیا۔ وہ یہ چُوری بطور نمونہ میرے والدین کے پاس لے جا کر میری شکایت کرے گا۔ ہیر نے بھاگتے ہوئے کیدو کو راستا ہی میں آلیا اور مار پیٹ کر اس سے چُوری چھین لی۔ تاہم ہیر کے جانے کے بعد کیدو نے ایک دو لُقمے' جو ہاتھا پائی میں زمین پر گر گئے تھے' اکٹھے کر کے اپنے پلُّو میں باندھ لیے اور چُو چک کے سامنے جا کر کہا کہ اپنی بیٹی کے لچھن دیکھو۔ غضب خدا کا کنواری بیٹی' اپنے نوکر کے لیے چُوری لے کر بیلے میں جائے اور دِن بھر اس کے ساتھ ہنستی کھیلتی رہے۔ اُس نے ہیر کی ماں (مَلکی) کو بھی ہیر کی بے رہروی کے ضمن میں لعنت ملامت کی۔ ہیر کے والدین اور عزیز و اقارب نے اُسے بہتیرا سمجھایا' لیکن اُس نے کسی کا اثر قبول نہ کیا۔ ناچار چُو چک نے رانجھا کو نوکری سے سبکدوش کر دیا۔

بھینسیں رانجھا سے مانوس ہو چکی تھیں' اس لیے جب دوسرے لوگوں نے انہیں ہانکنا چاہا' تو وہ ٹس سے مس نہ ہوئیں۔ چند دِنوں بعد چُو چک نے اپنی بیوی (ملکی) سے کہا کہ وہ رانجھا کو منا لائے' وہ ہماری بیٹی کا کیا بگاڑ لے گا' جب اُس کی شادی کر دیں گی' تو یہ خود بخود چلا جائے گا۔ چنانچہ ملکی کی خوشامد بھری اور چکنی چُپڑی باتوں میں آ کر رانجھا رضامند ہوگیا۔ ہیر کی جدائی کے ڈر سے وہ خود بھی یہ نوکری چھوڑنے کے حق میں نہیں تھا۔ کچھ دِنوں بعد جب کیدو نے پھر سے اُنہیں بدنام کرنا شروع کر دیا' تو ہیر کے والدین نے اُس کے گھر سے باہر نکلنے پر پابندی عاید کر دی۔ اب ہیر نے گاؤں کی ایک عورت' جس کا نام ''مِٹھی نائن'' تھا کو چند مُہریں (رقم) دیتے

ہوئے کہا کہ آج سے‘ رات کے وقت‘ میری اور رانجھا کی ملاقات تمہارے گھر ہوا کرے گی اور تم اس راز کو کسی پر افشا نہیں کرو گی۔ چنانچہ رات گئے ہیر ”مِٹھی نائن“ کے گھر پہنچ جاتی‘ جہاں رانجھا پہلے ہی سے اُس کا منتظر ہوتا۔سحر دَم اُٹھ کر ہیرا پنے گھر چلی جاتی۔

کیدو مسلسل ہیر کے والدین کو مطعون کر کے اُنہیں اس بات پر آمادہ کر رہا تھا کہ اِس سے قبل کہ نوکر (رانجھا) ہیر کو اغوا کر کے لے جائے‘ اُس کا بیاہ کر دیا جائے۔ ہیر کی سہیلیوں نے ہیر کو بتایا کہ کیدو ابھی تک اپنی شرارتوں سے باز نہیں آیا اور وہ پٹے بغیر راستے سے ہٹے گا بھی نہیں۔ ہیر نے اپنی سہیلیوں کے ساتھ مِل کر کیدو کی پٹائی کا منصوبہ بنایا‘ جس کے نتیجے میں سب نے مِل کر اُس کی خُوب دُھلائی کی اور اس کی جھونپڑی بمع ساز وسامان جلا کر راکھ کر دی۔ اس پر کیدو نے پنچایت میں شکایت کی۔ پنچایت نے ہیر اور اس کی سہیلیوں سے باز پُرس کی‘ تو انہوں نے اس پر نہایت فحش قسم کے الزام عاید کر دیے۔ پنچایت نے کیدو کو سمجھا بجھا کر خاموش کر دیا۔ چُوچک نے کیدو سے کہا کہ تُو ناحق ہیر پر الزام تراشی کرتا ہے۔ جب تک میں اپنی آنکھوں سے اُن دونوں کو کوئی غلط حرکت کرتے نہ دیکھ لوں‘ میں تمہاری باتوں کا یقین نہیں کروں گا۔اب کیدو موقع کی تلاش میں رہنے لگا۔ چند دِنوں بعد اُس نے ہیر اور رانجھا کو بیلے میں ایک ساتھ سوئے ہوئے دیکھ کر چوچک کو اطلاع دی‘ تو چوچک کو یقین ہو گیا کہ کیدو جھوٹ نہیں بولتا۔

ہیر کے والدین نے اپنی بدنامی سے بچنے کے لیے‘ اپنی برادری سے مشورہ کر کے‘ ہیر کی منگنی (سگائی) رنگپور کے سَید اکھیڑا سے کر دی۔ اس پر ہیر نے رانجھا سے کہا کہ وہ اُسے اغوا کر کے کہیں دُور لے جائے‘ لیکن رانجھا نے کہا کہ چوری اور اغوا سے عشق میں مزا نہیں رہتا۔شادی کی تاریخ نزدیک آ گئی‘ تو مائیوں کی رسم کے دَوران ہیر کی سہیلیاں رانجھا کو زنانہ لباس میں ہیر کے پاس لے گئیں‘ تو دونوں آپس میں ایک دوسرے کا شکوہ کرتے رہے۔

تاریخ مقررہ پر سَید اکھیڑا برات لے کر ہیر کو بیاہنے آیا۔ قاضی نے ہیر کا نکاح پڑھنا چاہا‘ تو ہیر نے جواب دیا کہ میرا نکاح تو ازل ہی سے رانجھا کے ساتھ ہو چکا ہے۔نکاح پر نکاح پڑھنا کسی بھی شریعت میں جائز نہیں۔ کافی دیر قاضی اور ہیر کے مابین مکالمہ بازی ہوتی رہی۔ آخر قاضی نے تنگ آ ہیر کا عقد جبری طور پر سید اکھیڑا سے باندھ دیا اور چوچک سے کہا کہ فوری طور پر اسے پالکی میں بٹھا کر رخصت کر دو۔ ہیر کے والدین نے جہیز میں دوسرے سامان کے علاوہ چند بھینسیں بھی دی تھیں۔ جب بھینسیں پالکی کے ہمراہ چلنے پر آمادہ نہ ہوئیں‘ تو

رانجھا کی خوشامد کر کے اسے بھینسیں لے جانے پر آمادہ کرلیا گیا۔ کھیڑے ہیر کی پالکی لے کر جب اپنے گاؤں پہنچے' توانہوں نے رانجھا کو کچھ کھلائے پلائے بغیر واپس بھیج دیا۔

ہیر نے تہیہ کرلیا تھا کہ وہ کسی بھی طور سَید اکھیڑا کا گھر آباد نہیں کرے گے' اور نہ ہی حقِ زوجیت ادا کرے گی۔ اُس نے رانجھا کو پیغام بھیجا کہ وہ جوگی کے بھیس میں اُس کے سُسرال پہنچے۔ چنانچہ رانجھا 'ٹِلّا بالناتھ'' پر جا کر بالناتھ کا چیلا بن گیا اور چند ہی دِنوں میں اُس سے ''جوگ'' لے کر' جوگیوں کی طرح جسم پر بھبھوت مَل کر' وہاں سے رنگپور جا پہنچا۔ وہ روزانہ بھیک مانگنے کے بہانے گاؤں بھر کی گلیوں میں پھرتا پھراتا ہیر کے دروازے پر جا پہنچتا۔ ہیر کی نَند (سہتی) مزاج کی بہت تیز اور باتونی تھی۔ وہ روزانہ جوگی سے بحث و تکرار شروع کر دیتی۔ دونوں کڑوی کسیلی باتوں کے دوران ایک دوسرے پر دشنام طرازی بھی کرتے رہتے۔ باتوں باتوں میں جوگی کو پتا چل گیا کہ سہتی مراد بلوچ نامی شخص سے محبت کرتی ہے۔ جوگی نے اس بھید سے بہت فائدہ اٹھایا۔ جب کبھی سہتی اُس پر چڑھائی کرتی' تو وہ کسی نہ کسی بہانے 'مراد'' کا لفظ استعمال کر دیتا۔ ایک دِن سہتی اور جوگی میں خوب لڑائی ہوئی' جس کے نتیجے میں جوگی نے اُسے پیٹ ڈالا۔ جوابی کارروائی کے طور پر سہتی نے اپنی پڑوسنوں کی مدد سے جوگی کی خوب دُھلائی کی' جس پر گاؤں چھوڑ کر اُسے ''کالا باغ'' میں ڈیرا جمانا پڑا۔

ایک دِن رنگپور کی لڑکیاں کالا باغ میں وارد ہوئیں' جنہوں نے جوگی کی ہر چیز تباہ برباد کردی۔ جوگی اُن کے پیچھے دوڑا تو ایک لڑکی اُس کے ہتّے چڑھ گئی' باقی بھاگ گئیں۔ اُس لڑکی نے جوگی سے کہا کہ وہ جانتی ہے کہ اُس کی تائی اور جوگی کا آپس میں کیا معاملہ ہے۔ لڑکی نے کہا کہ اگر جوگی کوئی پیغام دینا چاہے' تو وہ اس کا پیغام ہیر تک پہنچا دے گی۔ چنانچہ لڑکی نے جا کر ہیر کو جوگی کی حالتِ زار سے آگاہ کیا۔ اس سے پہلے ہیر اور سہتی آپس میں ناراض تھیں۔ ہیر نے معذرت کر کے سہتی سے صلح کرتے ہوئے کہا کہ جوگی سے ملاقات کی کوئی سبیل پیدا کی جائے۔ اب سہتی کھانڈ اور بالائی کا تھال بھر کر' اس پر پانچ روپے رکھ کر' کپڑے میں لپیٹ کر' بطور نذرانہ لے کر جوگی کے پاس پہنچی اور کہنے لگی کہ بھلا بتاؤ تو اس کپڑے کے نیچے کیا ہے؟ جوگی نے کہا کہ اس کپڑے کے نیچے چاولوں کا بھرا ہوا تھال ہے' اور کچھ کھانڈ بھی موجود ہے۔ ان چیزوں کے اُوپر پانچ پیسے رکھے ہوئے ہیں۔ سہتی نے تھال میں پانچ روپے رکھے تھے' اس لیے اس نے جوگی کی بات کو جھوٹ جانا' لیکن جب کپڑا اٹھا کر دیکھا' تو واقعی وہاں پانچ پیسے دھرے ہوئے تھے۔ سہتی نے اس بات کو جوگی کی کرامت تسلیم کرتے ہوئے اُس کے قدم چُوم لیے اور کہنے لگی کہ آج سے میں تیری باندی اور ہیر تیری ملکیت۔ مجھے میرا مراد ملا دو تو

تمہاری ہیر تمہیں مل جائے گی۔ اس کے بعد جوگی نے کہا کہ جاؤ اور ہیر کو میرے پاس بھیج دو۔ چنانچہ سہتی نے گھر جا کر ہیر کو جوگی کے پاس بھیج دیا۔ دونوں کافی دیر پیار محبت کی باتیں کرتے رہے۔ آخر میں ہیر نے جوگی سے یہ کہہ کر رخصت لی کہ وہ گھر جا کر سہتی کے مشورہ سے کوئی ایسا منصوبہ بنائے گی، جس کے تحت دونوں ہمیشہ کے لیے ایک ہو جائیں گے۔

سہتی نے اپنی ماں سے کہا کہ ہم جب سے ہیر بیاہ کر لائے ہیں، تبھی سے مسلسل بیمار چلی آرہی ہے۔ ہم نے بھی تو اُسے گھر میں قید کر رکھا ہے، کیوں نہ اُسے کھیتوں پر لے جاؤں۔ ویسے بھی میں نے کل کھیتوں پر اپنی سیلیوں کے ہمراہ کپاس چُننے جانا ہے۔ اگر اجازت ہو تو میں ہیر کو بھی اپنے ساتھ لے جاؤں۔ اس کی ماں نے اجازت دیدی۔ اگلے روز سہتی، اپنی سہیلیوں اور ہیر کے ہمراہ کھیتوں پر گئی۔ جب دوسری عورتیں کپاس (پھٹی) چُن رہی تھیں، تو سہتی نے ہیر کو ایک طرف لے جا کر، اُس کے پاؤں میں کیکر کا کانٹا چبھو کر، شور مچا دیا کہ ہیر کو سانپ نے ڈس لیا ہے۔ شور سُن کر مرد آئے اور، ہیر کو چار پائی پر لٹا کر گھر لے گئے۔ ہیر کے علاج کے لیے مقامی ویدوں اور ماندریوں کو بلایا گیا۔ پھر سہتی نے اپنے باپ کو مشورہ دیا کہ یہاں سے تھوڑی دُور، کالا باغ میں ایک جوگی رہتا ہے، وہ ہر قسم کے سانپ کاٹے کا علاج کرتا ہے، اس لیے اُسے بلا لیا جائے۔ چنانچہ سہتی کے باپ نے، ہیر کے خاوند (سَیدا) کو بھیجا کہ وہ جوگی کو لے آئے۔ سَیدا جب جوگی کے پاس پہنچا تو جوگی نے کہا کہ اُس کا منتر بیاہیوں (شادی شدہ) پر نہیں چلتا۔ اس پر سیدا کھیڑا نے یقین دہانی کرائی کہ ہیر صرف برائے نام شادی شدہ ہے، کیونکہ اس نے آج تک اُسے مَس نہیں کیا۔ جوگی نے سَیدا کو مار بھگایا، تو سَیدا کا باپ (اَجُّو کھیڑا) نے آ کر جوگی کی منت سماجت کی، تو وہ اس کے ساتھ چلا آیا۔

جوگی نے ہیر کے گھر والوں سے کہا کہ مریض کی چار پائی ایک علیحدہ کوٹھڑی میں بچھا دی جائے اور اُس کے پاس صرف ایک کنواری لڑکی کو بطور محافظ و خدمتگار بٹھا دیا جائے، باقی کسی بھی شخص کا سایہ وہاں نہیں پڑنا چاہیے۔ چنانچہ گاؤں سے باہر ایک کوٹھڑی میں ہیر اور سہتی کو لا کر بٹھا دیا گیا اور ہیر کے تمام سُسرالی اپنے اپنے گھروں کی طرف لوٹ گئے۔ نصف شب کے قریب جوگی (رانجھا) نے پانچ پیروں کو یاد کیا، تو پیر بہاؤالدین زکریا نے کوٹھڑی کی دیوار گراتے ہوئے، کہا کہ جاؤ نکل جاؤ۔ باہر نکل کر سہتی نے جوگی سے کہا کہ اُسے اُس کا یار ملا دیا جائے۔ جوگی نے دُعا کی، تو مراد بلوچ اپنی اونٹنی لے کر پہنچ گیا اور سہتی کو اپنے ہمراہ لے کر چلتا بنا۔

اگلے دِن کھیڑوں کو ہیر اور سہتی کے اغوا ہونے کی خبر ملی، تو وہ ان کے تعاقب میں روانہ ہو گئے۔ پہلے اُنہیں سہتی

اور مراد نظر آئے اور وہ ان کے پیچھے بھاگے۔ مراد نے پہلے ہی سے اپنے کچھ آدمی راستا میں بٹھار کھے تھے' جنہوں نے کھیڑوں سے زبردست لڑائی کرنے کے بعد اُنہیں واپس بھگا دیا۔ اس اثناء میں مراد بلوچ سہتی کو لے کر اپنے علاقہ میں پہنچ گیا۔ اب کھیڑوں نے جوگی کا پیچھا کیا۔ وہ تھک کر ایک جگہ سو گیا تھا۔ کھیڑوں نے ہیر کو اپنی تحویل میں لے لیا اور جوگی کو مار پیٹ کر چھوڑ دیا۔ ہیر نے اُسے مشورہ دیا کہ اس علاقہ میں ''راجا عدلی'' کی حکومت ہے' وہ جا کر اُس کے دربار میں فریاد کرے۔

رانجھا نے راجا عدلی کے دربار میں فریاد کی کہ کھیڑے اس کی فقیرنی کو زبردستی چھین کر لے جا رہے ہیں' اس کی دادرسی کی جائے۔ راجا نے سپاہیوں کو حکم دیا کہ وہ کھیڑوں کو گرفتار کر کے اس کے سامنے حاضر کریں۔ راجا نے معاملہ قاضی کے سپرد کر دیا۔ قاضی نے فریقین کے بیانات سُننے کے بعد کھیڑوں کو برحق قرار دیتے ہوئے' ہیر اُس کے خاوند سَید اکھیڑا کے سپرد کر دی۔ اس پر ہیر نے راجا اور کھیڑوں کے حق میں بددعا کی۔ اس کے بعد جوگی نے بھی گڑگڑا کر دُعا کی کہ ''یا خدا! اِس شہر کو ایسی آگ لگے کہ وہ جل کر بھسم ہو جائے۔ اتفاق سے اسی دوران شہر (کوٹ قبولہ) کو آگ لگ گئی۔ لوگوں نے راجا عدلی کے پاس جا کر فریاد کی کہ جوگی سے ناانصافی ہوئی ہے' اس لیے اُس کی بددعا سے شہر کو آگ لگی ہے۔ راجا کے حکم سے ہر دو فریقین کو اس کے دربار میں دوبارہ حاضر کیا گیا۔ راجا نے ہیر کے بازو جوگی کے سپرد کر دیے۔

رانجھا ہیر کے ہمراہ جھنگ کی جانب روانہ ہوا۔ ہیر کے لواحقین کو پتا چلا' تو وہ دونوں کو گھر لے آئے۔ ہیر کے والد چوچک نے رانجھا سے کہا کہ وہ اپنے گھر (تخت ہزارہ) جائے اور بھائیوں کی برات لے کر ہیر کو بیاہنے آئے۔ رانجھا نے گھر جا کر اپنے بھائیوں اور بھاوجوں کو خوشخبری سنائی کہ ہیر کے والدین اُسے رشتہ دینے پر آمادہ ہیں۔ اب ہم فلاں دن برات لے کے اُسے بیاہنے جائیں گے۔

ہیر کے والدین نے اپنی برادری سے مشورہ کیا کہ کیا کہ اب کیا کیا جائے؟ برادری والوں نے کہا کہ ہیر کو رانجھا کے ساتھ بیاہ دینا ہماری غیرت کے خلاف ہے۔ اس طرح ہماری عزت خاک میں مل جائے گی۔ آخر فیصلہ ہوا کہ زہر دے کر ہیر کا قصہ پاک کر دیا جائے۔ چنانچہ کھانے میں زہر ملا کر ہیر کو کھلا دیا گیا' جس کے نتیجے میں وہ جاں بحق ہو گئی۔ ہیر کو دفن کرنے کے بعد سیالوں نے رانجھا کے پاس ایک قاصد بھیجا کہ ہیر فوت ہو گئی ہے۔ یہ جاں لیوا خبر سُنتے ہی' رانجھا بھی ڈھیری ہو گیا۔

# متن ہیر سید وارث شاہ

## (1) حمد

اوّل حمد خدائے دا وِرد کیجے عشق کیتا سُو جگ دا مُول میاں
پہلے آپ ہے رَب نے عِشق کیتا معشوق ہے نبی رسُول میاں
عشق پیر فقیر دا مرتبہ ہے مرد عشق دا بھلا رنجُول میاں
کھِلے تِنھاں دے باب قلوب اندر جنھاں کیتا ہے عشق قبول میاں

فرہنگ:

☆ حمد: اچھی صفات بیان کرنا، ثنائے جمیل، اللہ تعالیٰ کی تعریف ☆ وِرد: وہ کام جو روزانہ بلاناغہ کیا جائے، وظیفہ، معمول، کسی کلمہ یا آیت وغیرہ کو بار بار دہرانا، تلاوت کرنا، جاپ، ذکر ☆ کیجے: ( کی چے ): کیجے، کریں، کرنا چاہیے، ☆ عشق: فریفتگی، محبت، پیار، پریم، چاہ ☆ کیتاسُو: اُس نے کیا ہے ☆ جگ: دُنیا، جہان، سنسار ☆ دا: کا ☆ مُول: اصل جڑ، بنیاد۔ نسل، اولاد ☆ میاں: ''میر اں'' کی تخفیف (یہ فارسی کا لفظ ہے۔ اُردو میں اس کا تلفظ ''مِ یاں'' ہے جبکہ پنجابی میں ''می یاں'' (مِیّاں) ہے) سردار، آقا، مالک۔ عزت سے مخاطب کرنے کا کلمہ۔ بابا، بزرگ، امام مسجد ☆ معشوق: جس سے عشق کیا جائے، محبوب ☆ نبی: خبر دینے والا، رسول، پیغمبر حضرت محمد ﷺ ☆ پیر: بُوڑھا، معمر، عُمر رسیدہ۔ مُرشد، ہادی، رہنما۔ ولی ☆ فقیر: وہ شخص جس کے پاس صرف ایک دن کا کھانا ہو۔ محتاج، غریب۔ درویش، بزرگ، ولی اللہ، صوفی، قلندر۔ منگتا، بھکاری ☆ ☆ بھلا: بہتر، اچھا ☆ رنجول: ''رنجُور'' (رَنج وَر) کا مخرب، افسردہ، دُکھی۔ بیمار ☆ تِنھاں دے: اُن کے جن کا ذکر کیا گیا ہے ☆ باب: دروازہ۔ دربار، بارگاہ۔ مقصد، مطلب۔ بارے، بابت ☆ قُلُوب: ''قلب'' کی جمع، دِل، دِلوں ☆ اَندر: میں، بیچ، بھیتر ☆ جنھاں: جنہوں نے ☆ کیتا: کِیا۔

## (2) نعت رسول مقبول ﷺ

دُوئی نعت رسُول مقبول والی جَیندے حق نزول لولاک کیتا

خاکی آکھ کے مرتبہ وَدھ دِتّا سبھ خلق دے عیب تھیں پاک کیتا
سَرور ہوئیکے اَولیاں اَنبیاں دا اَگّے خلق دے آپ نُوں خاک کیتا
کرے اُمّتی اُمّتی روز محشر خوشی چھڈ کے جِیُو غمناک کیتا

فرہنگ:

☆ دُوئی: دوسری، دوم، دوسرے نمبر پر ☆ نعت: بیان، مدح، تعریف، نبی اکرم ﷺ کی تعریف میں کہے گئے اشعار ☆ جَیندے: جس کے ☆ لولاک: اگر تُو نہ ہوتا۔ ایک حدیث قدسی میں فرمایا گیا ہے: "**لو لاک لما خلقت الافلاک** (اے محمد ﷺ! اگر آپ نہ ہوتے تو ہم افلاک کو پیدا نہ کرتے) ☆ خاکی: مٹی کا، مٹی سے بنا ہوا، مخلوقات، انسان، بشر ☆ وَدھ: زیادہ، مقابلہ میں دوسروں سے زیادہ (عام نسخوں میں "بدا" درج ہے جس کا مطلب ہے: بڈا، بڑا، عظیم، اعلیٰ۔ وارث شاہ کے عہد تک "ڈ" یا "ڑ" کے حروف نے ابھی موجودہ شکل اختیار نہیں کی تھی اور "ڈ" کی آواز ظاہر کرنے کے لیے "د" ہی لکھتے تھے۔ یہ حرف (د) ڈ کے علاوہ "ڑ" کی آواز بھی ظاہر کرتا تھا۔ پنجابی میں "بڑا" کا لہجہ "ڈ" اور "ڑ" کی درمیانی آواز پیدا کرتا ہے اور مالوہ اور قصور وغیرہ کے علاقوں میں "بڈا" (ڈ غیر مشدد) کا لفظ "بڑا" کے معنوں ہی میں استعمال ہوتا ہے۔ جناب محمد شریف صابر نے "بدا" درج کیا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ "بدا" مصدر "بدنا" سے بنا ہے، جس کے معنی ہیں پہلے سے مقرر شدہ، طے شدہ مشیت ایزدی کے مطابق طے شدہ امرِ مقسوم، نوشتہ تقدیر۔ ہم جناب شریف صابر موصوف کی بات سے متفق نہیں۔ ہمیں اصرار ہے کہ یہ لفظ "بدا: بڈا، بڑا" ہے۔ 1276 ہجری میں نقل کیے گئے ایک نسخہ میں "وَدہ" (وَدھ) درج ہے۔ یہ لفظ شریف صابر صاحب کے زیر استعمال قلمی نسخوں میں بھی موجود تھا، جن کا انہوں نے اپنی مرتب کردہ "ہیر وارث شاہ" میں حوالہ دیا ہے۔ چودھری محمد افضل خاں نے بھی "وَدھ" درج کیا ہے ☆ خلق: تخلیق کی ہوئی خدا کی پیدا کی ہوئی مخلوق، خلقت، دُنیا ☆ سَروَر: امیر، سردار، بادشاہ ☆ اَولیاں: "وَلی" کی جمع، اولیاء وَلی: جسے خدا کی قُربت حاصل ہو، خدا کا دوست، سرپرست، بزرگ، صوفیوں کا ایک درجہ ☆ اَنبیاں: "نبی" کی جمع، اَنبیاء ☆ اُمّتی اُمّتی: میری اُمت، میری اُمت۔ ایک حدیث میں مذکور ہے کہ قیامت کے روز رسول اللہ ﷺ پکاریں گے: رَبِ اُمَّتِیۡ، رَبَّ اُمَّتِیۡ یعنی یارب! میری اُمت کو بخش دے، یارب میری اُمت کو بخش دے ☆ جِیُو: جی، دِل۔

## (3) مدح چہار یار

چارے یار رسُول دے چار گوہر سبھا اک تھیں اک چڑھندڑے نیں
ابا بکرؓ تے عمرؓ عثمانؓ علیؓ آپو اپنے گُنیں سوہندڑے نیں
جنہاں صِدق یقین تحقیق کِیتا راہ رب دے سِیس وِکندڑے نیں
ذوق چھڈ کے جِنہاں نے زُہد کیتا واہ وا اوہ رب دے بندڑے نیں

فرہنگ:

☆ چارے: چاروں ☆ یار: دوست، ساتھی، مددگار۔ صحابی ☆ چارے یار: چاروں یار، رسول اللہ ﷺ کے چار صحابی جو ''چہار یار'' کہلاتے ہیں، یعنی حضرت ابوبکر صدیقؓ حضرت عمر فاروقؓ حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ ☆ گوہر: موتی، مروارید۔ جوہر ☆ چڑھندڑے: چڑھتے، بلند، عظیم، بالا ☆ گُنیں: گنوں میں، اوصاف میں ☆ سوہندڑے: سجنے والے، خوبصورت لگنے والے، زیب دینے والے ☆ صِدق: سچ، سچائی، راستی، خلوص ☆ یقین: اعتبار، بھروسا، اطمینان ☆ تحقیق: جانچ، پڑتال۔ حق، سچائی صداقت ☆ تحقیق کرنا: حقیقت معلوم کرنا، کھوج لگانا۔ تسلیم کرلینا ☆ سیس: سر ☆ وِکندڑے: بیچنے والے، قربان کردینے والے، بکنے والے، فروش ☆ ذَوق: لُطف، سواد، مزا، خوشی، شوق ☆ زُہد: پرہیزگاری، تقویٰ، بَندڑے: بندے، انسان۔

## (4) مدح پیرانِ پیر

مدح پِیر دی حُب دے نال کیجے جَیں دے خادماں دے وِچ پیریاں نی
باجھ ایس جناب دے پار ناہیں لکھ ڈھونڈ دے پھِرن فقیریاں نی
جیہڑے پِیر دی مِہر منظور ہوئے گھر تِنہاں دے پِریاں مِیریاں نی

روز حشر دے پیر دے طالباں نُوں ہتھ سجّڑے مِلن گیاں چیریاں نی

فرہنگ:

☆ پیر: معمر، بُوڑھا، بزرگ۔ مرشد، روحانی رہنما، مراد شیخ عبدالقادر جیلانیؒ ☆ پیریاں: پیر یا ولی ہونے کے درجات ☆ باجھ: بغیر، بِن، بنا، بے ☆ میری: امیری، سرداری ☆ میریاں: سرداری کے درجات ☆ تِنہاں دے: ان کے جن کا ذکر کیا گیا ہے ☆ طالب: چاہنے والا، تمنائی، خواستگار، امیدوار۔ مرید، چیلا ☆ سجّڑے: دائیں (: سجّے) ☆ چیریاں: پُرزے، چٹھیاں، اعمال نامے۔

## (5) منقبت بابا فرید شکر گنجؒ

مودُود دا لاڈلا پیر چشتی شکر گنج مسعُود بھرپُور ہے جی
خاندان وچ چشت دے کاملیت شہر فقر دا پٹّن معمور ہے جی
بائیس قطباں وِچ ہے پیر کامل جَیں دی عاجزی زُہد منظور ہے جی
شکر گنج نے آن مقام کیتا دُکھ درد پنجاب دا دُور ہے جی

فرہنگ:

☆ مودود: سلسلہ چشتیہ کے بزرگ خواجہ قطب الدین مودود چشتی (متوفی 537ھ) ☆ بھرپور: بھرا ہوا، کامل ☆ پٹن: گھاٹ (: پتّن)، پاکپتن (ضلع ساہیوال) ☆ باہیاں قطباں: بائیس (22) اقطاب ☆ قُطب: یہ عربی زبان کا لفظ ہے، جس کے معنی ہیں: وہ کیلی جس پر چکی پھرتی ہے، زمین کے محور کے دونوں سرے، قوم کا سردار، صوفیا کے عقیدے کے مطابق وہ ولی جس کے سپرد کسی علاقے یا بستی کا انتظام ہو، اولیاء اللہ کا ایک درجہ۔ قطب کو ''غوث'' بھی کہتے ہیں۔ ''اصطلاحاتِ صوفیہ'' کے مطابق: ''غوث اپنے زمانہ میں ساری دُنیا میں ایک ہوتا ہے اور اپنے وقت کے جملہ اولیاء اللہ پر حاکم اور سب سے افضل ہوتا ہے۔ سارا نظامِ عالم ظاہر و باطن اس کے تصرف میں ہوتا ہے۔ اٹھارہ ہزار عالم پر اس کی حکومت ہوتی ہے۔ غوث ظاہر و باطن میں قدم بہ قدم حضور خاتم الانبیا علیہ السلام کے ہوتا ہے۔ قطب الاقطاب بھی غوث ہی کو کہتے ہیں۔ قطب و غوث ایک ہی درجہ کا نام ہے۔ باعتبار حاجت روائی خلق کے غوث نام ہے اور باعتبار قربِ ذاتِ حق کے قُطب نام

ہے۔☆شکر گنج: شکر کا خزانہ، بابا فرید الدین مسعود کا لقب۔

## (6) سبب تالیف

یاراں اساں نوں آن سوال کیتا عشق ہیر دا نواں بنائیے جی
ایس پریم دی جھوک دا سبھ قِصہ جیبھ سوہنی نال سُنائیے جی
نال عجب بہار دے شعر کہہ کے رانجھے ہیر دا میل ملائیے جی
یاراں نال مجالساں وچ بَہہ کے مزا ہیر دے عشق دا پائیے جی

فرہنگ:

☆نواں: نیا، نَو، جدید، تازہ ☆ پریم: پیار، محبت، عشق ☆ جھوک: نگری، گاؤں، بستی۔ مستی۔ جھکاؤ ☆ جیبھ / جبھ: زبان ☆ نال: ساتھ، ہمراہ، سنگ ☆ وِچ: میں، بیچ، اندر۔

## (7) یاروں کی فرمائش قبول کرنا

حکم من کے سجناں پیاریاں دا قِصّہ عجب بہار دا جوڑیا اے
فقرہ جوڑ کے خُوب درست کیتا نواں پھُل گلاب دا توڑیا اے
بہت جِیُو دے وچ تدبیر کر کے فرہاد پہاڑ نُوں پھوڑیا اے
سَبھا وِین کے زیب بنا دِتا جیہا عطر گلاب نچوڑیا اے

فرہنگ:

☆جِیُو: جی، مَن، دِل ☆ فرہاد: شیریں کا عاشق ☆ سبھا: سب، تمام، کُل ☆ وِینا: بُننا (وُننا) بقول محمد شریف صابر: منتخب کرنا، اچھی اشیاء چُن کر الگ کر لینا اور بُری اشیاء کو رَد کر دینا۔ بقول سردار محمد خاں: چُنتا، اچھی اشیا چُنتا۔ "فرہنگ آصفیہ" میں ایک لفظ "بینا" دیا گیا ہے، جس کے معنی ہیں: چُنتا، چگنا، بٹورنا سمیٹنا، اکٹھا کرنا، علیحدہ کرنا، جُدا کرنا ☆ وین کے: بُن کر، چُن کر، منتخب کر کے۔ ڈاکٹر فقیر محمد فقیر نے "وین کے" کی جگہ "وِنھ کے" (چھید کر) درج کیا ہے۔ یہ "وِنھنا" مصدر سے ہے، جس کے معنی ہیں: بیندھنا، سوراخ کرنا، موتی یا کان میں سوراخ کرنا۔ بعض نسخوں میں "بین کے" درج ہے۔ ☆ زیب بنانا: خوبصورت بنانا، زیبائش کرنا، حسن پیدا کرنا۔

## (8) آغاز قصّہ

اِک تخت ہزاریوں گل کیجے جتھے رانجھیاں رنگ مچایا اے
چھیل گبھرُو مست اربیلڑے نیں سُندر اک تھیں اک سوایا اے
والے کوکلے مُندرے مَجھ لُنگی نواں ٹھاٹھ تے ٹھاٹھ بنایا اے
کیہی صِفت ہزارے دی آکھ سکاں گویا بہشت زمین تے آیا اے

فرہنگ:

☆ رنگ مچانا: پُر رونق بنانا ☆ گھبرُو: گابرو، جوان ☆ اربیلڑے: البیلے ☆ سُندر: خوبصورت، حسین ☆ والے: بالے، کان کا اک زیور ☆ کوکلے: کان میں پہنا جانے والا ایک زیور ☆ مُندرے: کان کے کُنڈل، کانوں کا ایک زیور ☆ مَجھ: مَنجھ، درمیان، وسط۔ کمر بند، تہبند، لُنگی ☆ لُنگی: رنگدار تہبند ☆ ٹھاٹھ: جوش، لہر، موج، اُمنگ، شان وشوکت۔

## (9) رانجھا کا خاندان

مَوجُو چَودھری پِنڈ دی پانڈ والا چنگا بھائیاں دا سردار آہا
اَٹھ پُتر دو بیٹیاں تِس دیاں سَن وَڈا ٹبّر اَتے پروار آہا
بھَلی بھائیاں وِچ پَرتیت اُس دی مَنّیا چوترے اُتے سرکار آہا
وارثؔ شاہ ایہہ قدرتاں رب دیاں نیں دھیدو نال اُس بہت پیار آہا

فرہنگ:

☆ پِنڈ: گرام، گاؤں، دیہہ، بستی، جھوک، ڈھوک ☆ پانڈ: قطار، گھروں کی ایک قطار، محلّہ، گاؤں کا ایک حصہ۔ یہ لفظ دراصل ''پنڈ'' بمعنی: وزن، بوجھ، ذمہ داری سے بنا ہے، جیسے کہا جاتا ہے ''بابے ساری ٹابری دی پانڈ چکی

ہوئی اے'' یعنی: بابا نے پوری برادری کی ذمہ داری لے رکھی ہے ☆ اَٹھ: آٹھ، ہشت ☆ پُتّر: بیٹا، فرزند، پسر ☆ تِس دیاں: اس کی جس کی بات کی گئی ہے ☆ چنگا: اچھا، بہتر، نیک ☆ وَڈا: بڑا ☆ ٹبّر: کنبہ، قبیلہ، اہل وعیال ☆ پَروار: پریوار، قبیلہ، کنبہ، خاندان ☆ پریتت: یقین، بھروسا، اعتبار، اعتماد۔ عزت، ساکھ، پہچان، قدر، جانچ، پڑتال، پوچھ گچھ ☆ چوترا: چبوترا، پنچایت کا چبوترا، کچہری ☆ دھیدو: رانجھا کا اصل نام۔

## (10) بھائیوں کا حسد کرنا

باپ کرے پیار تے وَیر بھائی ڈر باپ دے تھوں پئے سنگدے نیں
گُجھے مہنے مار کے سَپ وانگوں اُس دے کالجے نوں پَے ڈنگدے نیں
کوئی وَس نہ چلنیں کڈھ چھڈن دیندے مہنے رنگ برنگ دے نیں
وارث شاہ ایہہ غرض ہے بہت پیاری ہور ساک نہ سَین نہ اَنگ دے نیں

فرہنگ:

☆ سنگنا: شرمانا، ڈرنا ☆ گجھے: مخفی، خُفیہ، درپردہ، اندرونی ☆ مہنے / میہنے: طعنے ☆ سَپ: سانپ، ناگ ☆ کالجا: کلیجا ☆ وَس: بس، زور، طاقت۔ چارہ ☆ ساک: رشتہ۔ رِشتہ دار ☆ سَین: سمبندھی، سمدھی، بیٹے یا بیٹی کی شادی کی وجہ سے بننے والے نئے رشتہ دار (: گروم) ☆ انگ: عضو، بدن کا حصہ، عضوِ بدن۔ رشتہ۔ جُزو۔

## (11) باپ کی وفات

تقدیر سیتی موجُو فوت ہویا بھائی رانجھے دے نال کھیہڑ دے نیں
کھائیں رَج کے گھُور دا پھِریں تَتاں کڈھ رِکتاں دھیدو نوں چھیڑ دے نیں
نِت سجّرا گھاء کلیجڑے دا گلاّں تِرکھیاں نال اُچیڑ دے نیں
بھائی بھابیاں وَیر دیاں کرن گلاّں ایہا جھنجھٹ نِت سہیڑ دے نیں

فرہنگ:

☆ سیتی: سے، وجہ سے، بوجہ ☆ کھہیڑنا: ٹکرانا۔ جھگڑنا، لڑنا ☆ رَجنا: سیر ہونا، پیٹ بھرنا، بھُوک مٹانا ☆ رنّاں: ''رَن'' کی جمع، عورتیں، خواتین ☆ رِکت: بقول شریف صابرؔ 'پتّے' صفرا یا خون کا جوش، غصہ، غضب، عناد، بدلہ لینے کے لیے شرارت ☆ رِکتاں چھیڑنیاں: بقول تنویر بخاری 'یہاں ''رِکتاں چھیڑنیاں'' کے بجائے ''رِقتاں چھیڑنیاں'' سمجھنا چاہیے۔ ''رِقت'' عربی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں:: نرمی، پتلاپن۔ وجد۔ رونا، گریہ زاری۔ جب کوئی مسلمان قرآن مجید کی تلاوت کرتا ہے تو اس پر رِقت طاری ہوجاتی ہے۔ اسی طرح جب کوئی شخص بہ طرزِ ترنم کسی کی ہجو کرتا ہے تو اس کیفیت کو ''رقتاں چھیڑنا'' کہتے ہیں ☆ نِت: ہمیشہ، سدا ☆ سجرا: تازہ، نیا، جدید ☆ گھاؤ: زخم، ☆ ترِکھیاں: تیکھی، تیز، نوکدار۔ طنزیہ ☆ اُچیڑنا: جدا کرنا، کھرنڈ یا پلستر وغیرہ یا کسی چیز کا کوئی حصہ اس سے الگ کرنا، اُکھاڑنا ☆ جھنجھٹ: جھگڑا، تکرار، قضیہ، بکھیڑا ☆ سہیڑنا: اختیار کرنا۔

## (12) زمین دی وَنڈ

حضرت قاضی تے پَنچ سَدا سارے بھائیاں زمیں نوں کچھ پوائیا اِی
وڈّھی دے کے بھوئیں دے بنے وارث بنجر زمیں رنجھیٹے نوں آئیا ای
کچھّاں مار شریک مذاق کر دے بھائیاں رانجھے دے باب بنائیا ای
گل بھابیاں ایہی بنا چھڈّی مگر جٹ دے پھکّڑی لائیا ای

فرہنگ:

☆ پَنچ: پنچ، پنچایت کا رُکن، سرکردہ آدمی۔ اکثر قلمی نسخوں میں ''پَیچ'' (پیچ) درج ہے ☆ سَدانا: بُلوانا ☆ وڈّھی: رشوت ☆ بھوئیں: زمین، اراضی ☆ کچھنا: پیائش کرنا، ماپنا ☆ کچھ پوانا: پیائش کرانا ☆ کچھاں مارنا: خوشی سے بغلیں بجانا، کسی کی برائی یا کام خراب ہونے پر خوش ہونا ☆ باب بنانا: سلوک کرا، بُرا برتاؤ کرنا ☆ ایہی: ایسی ☆ پھکڑی: تہمت، بہتان ☆ پھکڑی لانا: تہمت لگانا، الزام تراشی کرنا۔

## (13) بھائیوں کے طعنے

پِنڈا چھَنڈ کے آرسی نال وِیکھن تِنہاں واہن کیہا ہَل واہنا ای
پِنڈا پال کے چوپڑے پٹّے جِنہاں کسے رَن کیہ اوہناں تھوں چاہنا ای
ہُنے بھوئیں دے جھگڑے کرے مُنڈا ایس توڑ نہ مُول نباہنا ای
دِنہیں ونجھلی واہے کے رات گاوے کوئی روز دا ایہہ پراہنا ای

فرہنگ:

☆ پنڈا: بدن، جسم ☆ پنڈا چھنڈنا: نہا دھو کر جسم کو سنوارنا بنانا ☆ آرسی: ہاتھ کے انگوٹھے میں پہننے کا ایک زیور جس میں نگینہ کی جگہ آئینہ کا ٹکڑا جڑا ہوتا ہے ☆ واہن: زمین میں ہل چلانے کا عمل، زمین جس میں ہل چلایا جا چکا ہو، مزرُوعہ زمین ☆ واہنا: چلانا، ہَل چلانا ☆ ہُنے: ابھی، ابھی سے ☆ توڑ: آخر، انجام، منزل ☆ توڑ نباہنا: بات کو انجام تک پہنچانا ☆ دِنہیں: دن کے وقت ☆ ونجھلی: بانسری، بنسری، مُونہہ سے بجانے کا ایک ساز (وَنجھ: بانس) ☆ پراہنا: مہمان۔

## (14) رانجھے کا ہَل چلانا

رانجھا جوترا واہ کے تھک رہیا لاہ اَرلیاں چھاؤں نوں آوندا ای
بھتّا آن کے بھابی نے کول دھریا حال اپنا رو وکھاوندا ای
چھالے پے تے ہَتھ تے پَیر پھُٹّے سانوں واہی دا کم نہ بھاوندا ای
بھابی آکھیا لاڈلا باپ دا سَیں اَتے کھرا پیارڑا ماؤں دا ای

فرہنگ:

جوترا: زمین میں ایک بار ہل چلانے کا عمل، ایک دن میں کھیت کے جتنے رقبہ پر ہل چلایا جائے، جوتنے کا عمل ☆ اَرلی: پنجالی کی لکڑی کی 'کیلی' جو بیل کی گردن کو پنجالی سے باہر نہیں نکلنے دیتی ☆ ارلیاں لاہنا: ہل چلانے کا کام ختم کرنے کے لیے بیلوں کو پنجالی سے آزاد کرنا، ☆ بھتّا: دوپہر کا کھانا ☆ چھالے: آبلے ☆

کول: پاس،نزدیک☆ دھرنا: رکھنا☆ واہی: کاشتکاری، زراعت، ہل چلانے کا کام۔

## (15) جواب رانجھا

رانجھا آکھدا بھابیو وَیرنو نی' تُساں بھائیاں نالوں وچھوڑیا جے
خوشی رُوح نُوں بہت دِلگیر کیتا' تُساں پھُل گلاب دا توڑیا جے
سَکّے بھائیاں نالوں وچھوڑ مینوں کنڈا وِچ کلیجے دے پوڑیا جے
بھائی جگر تے جان ساں اسیں اَٹھّے' وَکھو وَکھ کر چا وچھوڑیا جے
نال قہر دے اکھیاں کڈھ بھابیؔ' سانوں مِہناں ہور چموڑیا جے
جتھے صفاں ہوٹُرن گِیاں طرف جنت' وارث شاہ دی واگ نہ موڑیا جے

فرہنگ:

☆ وَیرن: بَیرن، دُشمن ☆ وَیرنو: دُشمنو☆ وچھوڑنا: بچھوڑنا، جُدا کرنا☆ سَکّے: سگے، حقیقی ☆ کنڈا: کانٹا، خار☆
☆ پوڑنا: چبھونا، دھنسانا☆ وَکھّو وَکھ: جُدا جُدا، الگ الگ، علیٰحدہ علیٰحدہ☆ مِہنا / میہناں: طعنہ، الزام☆
☆ چموڑنا: چمٹانا☆ مِہنا چموڑنا: تہمت لگانا۔

## (16) بھاوجوں کا جواب

کریں آکڑاں کھا ئیکے دُدھ چاول ایہہ رَج کے کھان دیاں مستیاں نیں
آکھن دیورے نال نہال ہوئیاں سانوں سبھ شریکناں ہسدیاں نیں
ہِک تُوں کلنک ہیں اَساں لگا ہور سبھ سُکھالیاں وَسدیاں نیں
ایہہ رانجھے دے نال ہین گھِیو شکر پر جیو دا بھیت نہ دسدیاں نیں
رنّاں ڈِگدیاں ویکھ کے چھیل مُنڈا جِویں شہد وچ مکھیاں پھسدیاں نیں
گھروں نکلیں تاں پیا مریں بھُکّھا بھُل جان تینوں سبھے مستیاں نیں

فرہنگ:

☆ آکڑاں: اکڑپن، غرور، گھمنڈ ☆ نہال: خوش: ☆ شریکناں: برادری کی عورتیں۔ بھائی چونکہ باپ کی جائیداد (ترکہ) میں شریک (حصہ دار) ہوتے ہیں'اس لیے انہیں ''شریک''اوران کی بیویوں کو ''شریکناں'' کہا جاتا ہے۔''شریک'' کی اصطلاح میں چچا اور تایا کی اولاد بھی شامل ہے۔ چچی اور تائی بھی ''شریکنوں''میں شمار ہوتی ہے۔لفظ''شریک'' حاسد کے مفہوم میں بھی مستعمل ہے۔☆ بھیت: بھید، راز☆ چھیل: بانکا ☆ مُنڈا: مُونڈا، مُونڈا ہوا، کسی کو چیلا یا مرید بنانے کے لیے اس کے سر کے بال مونڈ دیے جاتے ہیں'اس لیے چیلا بن جانے یا مطیع ہو جانے والے کو''مُنڈا'' (مُونڈا) کہتے ہیں،لڑکا، بالا، پسر، بیٹا۔☆ کلنک: کالک ،سیاہ داغ، بدنامی کا داغ ☆ سکھالیاں: آسان، سُکھی، آسُودہ حال ☆ خرمستیاں: گدھے کی سی مستیاں۔

## (17) رانجھے کا جواب

تُساں چھترے مرد بنا دِتّے سَپ روسیاں دے کرو ڈاریو نی
راجے بھوج دے مُکھ لگام دے کے چڑھ دَوڑیاں ہو ہتھیاریو نی
کیرو پانڈواں دی صفا گال سُٹّی ذرا گل دے نال ہریاریو نی
راون لنک لٹائیکے گرد ہویا کارے تُساں دے ہین ٹونیہاریو نی

فرہنگ:

☆ چھترا: بھیڑ کا نَر، مینڈھا ☆ ڈاری: ڈالی، ہری شاخ، مٹیار۔بقول ڈاکٹر فقیر محمد فقیر: جھگڑالو☆ ٹونے ہاری:ٹونے کرنے والی، جادوگرنی، ساحرہ ☆ راجا بھوج: ریاست اجین کا راجا'جس کی بیوی بھان متی نے اس پر سواری کر کے اسے گھوڑے کی طرح دوڑایا☆ کیرو: کورو، راجا دھرت راشٹر (جونابینا تھا) اوراس کی اَولاد ☆ پانڈو: راجا دھرت راشٹر کا بھائی اوراس کی اولاد☆ راون: لنکا کا راجا'جو رام چندر کی بیوی سِیتا کو اغوا کر کے لے گیا تھا☆ لنک: لنکا، سری لنکا، ایک ملک کا نام☆ گرد ہونا: مٹی ہو جانا، خاک ہونا، مٹ جانا ☆ ہتیاری: ظالم، قتالہ☆ ہریاری: ہرجائی۔

## (18) بھاوج کا جواب

بھابی آکھدی گُنڈیا مُنڈیا وے اساں نال کیہ رِکتاں چائیاں نیں
اَلّی جیٹھ تے جہاں دے فتّو دیورؑ ڈُب موئیاں اوہ بھرجائیاں نیں
گھرو گھری وچار دے لوک سارے سانوں کیہیاں پھاہیاں پائیاں نیں
تیری گل نہ بنے گی نال ساڈے پَرنا لیا سیالاں دیاں جائیاں نیں

فرہنگ:

☆ گُنڈا: غنڈا، بدمعاش ☆ اَلّی/فتّو: دو بیوقوف اشخاص کے نام (1276ھ والے قلمی نسخہ میں ''علی'' اور ''فتوح'' درج ہے) ☆ جیٹھ: خاوند کا بڑا بھائی ☆ دیور: خاوند کا چھوٹا بھائی ☆ وچارنا: بچارنا، سوچنا، غور کرنا ☆ پرنانا: شادی کرنا، بیاہنا ☆ جائیاں: ''جائی'' (زائیدہ) کی جمع، پیدا شدہ، بیٹیاں۔

## (19) رانجھے کا جواب

مُونہہ بُرا دسیندڑا بھابیئے نی سڑے ہوئے پتنگ کیوں ساڑنی ہیں
تیرے گوچرا کم کیہ پیا میرا سانوں بولیاں نال کیوں ساڑنی ہیں
اُتّے چاڑھ کے پوڑیاں لاہ لیندی کیہے کلا دے محل اُسارنی ہیں
اَساں نال کیہ معاملہ پیا تینوں اے پر پیکیاں وَلّوں گوارنی ہیں

فرہنگ:

☆ دسیندڑا: دکھائی دیتا، نظر آتا ☆ پتنگ: پروانہ، ☆ گوچرا: لائق، قابل، تعلق رکھنے والا، متعلقہ ☆ بولیاں: طعنے، طعن ☆ پوڑیاں: سیڑھیاں ☆ کلا: فن۔فریب ☆ اُسارنا: تعمیر کرنا ☆ پیکے: مائیکے، ماں باپ، والدین ☆ اے پر: لیکن، مگر ☆ گوارنی: گنوارن، گاؤں کی رہنے والی، اجڈ، مورکھ، پھوہڑ، بدسلیقہ ☆ وَلّوں: طرف سے۔منجانب۔

## (20) بھاوج کا جواب

سِدّھا ہوئیکے روٹیاں کھا جٹّا! آ کاہ نُوں اِیڈیاں چائیاں نی
تیری پنگھٹاں دے اُتے پیو پئی دُھماں ترنجناں دے وچ پائیاں نی
گھر بار وسار کے خوار ہویاں جھوکاں پریم دیاں جہاں نوں لائیاں نی
زُلفاں گُنڈھیاں کالیاں ہُونگ منگوں جھوکاں ہِک تے آن بہائیاں نی
وارث شاہ ایہہ جہاں دا چند دیور گھول گھتیاں سبھ بھرجائیاں نی

فرہنگ:

☆سِدھا ہونا: راہِ راست پر آنا، برائی ترک کردینا☆ کاسٹوں: کس لیے، کس مقصد کے لیے، کس لیے، کیوں☆ پیو پئی: مشہوری، شہرت، دُھوم☆ ترنجن: عورتوں کے مل کر چرخہ کاتنے کی جگہ، (:آتن)☆ پنگھٹ: پن گھاٹ، ندی سے پانی بھرنے کی جگہ☆ دُھم: دھوم، شہرت، مشہوری☆ وسارنا: بھلا دینا، فراموش کردینا☆ گُنڈھیاں: گُنڈل دار، خمدار☆ ہُوکنا: مُونہہ سے ہُوہُو کی آواز پیدا کر کے مویشیوں کو ہانکنا☆ منگُو: مویشی، بھینس کی نسل کے جانور☆ ہِک: سینہ، چھاتی☆ بہانا: بٹھانا☆ گھول گھتیاں: قُربان ہوگئیں☆ جھوکاں: ڈیرے، گاؤں، دیہات۔ نشے، پینک☆ جھوکاں بہاونا: ڈیرا جمانا، مویشیوں کو کُچھ دِنوں کے لیے کسی کھیت میں بٹھانا' تاکہ اُن کے بول و براز سے کھاد مہیا ہو☆ جھوکاں لاوَنیاں: نشہ کی عادت میں مبتلا کرنا، فریفتہ کرنا۔

## (21) بھاوج کا جواب

اَٹھکیلیا اہل دیوانیا دے تھُکّاں موڈھیاں دے اُتوں سٹنا ایں
چِیرا بنھ کے بھِنڑے وال چوپڑ وچ ترِنجناں پھیریاں گھتنا ایں
روٹی کھاندیاں لُون جے پوے تھوڑا چا اَنگنے دے وچ سٹنا ایں

کم کریں ناہیں چنگا کھاء پہنیں جڑھ اپنی آپ توں پٹنا ایں

فرہنگ:

☆ اُٹھکیلا: شوخ، چنچل ☆ موڈھا: کندھا، شانہ ☆ تھُگاں موڈھیاں اُتوں دی سٹنا: بہت مغرور ہونا ☆ چیرا: پگڑی، رنگدار پگڑی، صافہ ☆ بھنڑے: بھیگے، تر ☆ لُون: نمک ☆ انگنے وچ: آنگن میں، صحن میں ☆ چا انگنے دے وچ سٹنا ایں: اُٹھا کر آنگن میں پھینک دیتا ہے۔ شریف صابر نے "چا اَنگنے وچ پلٹنا ایں" اور شاہد حسین زیدی نے "چھابی انگنے دے وِچ سٹنا ایں" درج کیا ہے۔

## (22) جواب رانجھا

بھُل گئے ہاں وَڈے ہاں آن ویہڑے سانوں بخش لے ڈاریئے واسطہ ای

ہتھوں تیریوں دیس میں چھڈ جاساں رکھ ہانسیاریئے واسطہ ای

دینہہ رات توُں ظُلم تے لک بدّھا مُڑیں رُوپ سنگاریئے واسطہ ای

نال حسن دے پھریں گمان لدّی سمجھ مست ہنکاریئے واسطہ ای

وارث شاہ نوں مار نہ بھاگ بھریئے! اَنی منس دیئے پیاریئے واسطہ ای

فرہنگ:

☆ ویڑھا/ویہڑا: صحن، آنگن ☆ ہانسیاری: ہنسیاری: ،قاتلہ، قتل کردینے والی، قتالہ۔ ڈاکٹر فقیر محمد فقیر نے "ہانسیاری" (ہنسنے والی ٹھٹھا کرنے والی) درج کیا ہے (بعض قلمی نسخوں میں "رکھ لئیں ہنسیاریے واسطہ ای" اور بعض میں "گھر رکھ ہنسیاریے واسطہ ای" درج ہے۔ ☆ لک: کمر ☆ لک بنھنا: کمر کسنا روپ سنگاری: جس نے سنگھار (میک اپ) کیا ہوا ہو، حسینہ ☆ ہنکاری: مغرور، متکبر، اَناپرست ☆ بھاگ بھری: بھاگوں والی، طالع مند، خوش قسمت، عورت کو مخاطب کرنے کا کلمہ (یہی وہ لفظ ہے جس سے پیراں دِتا تر گڑ نے اخذ کیا ہے کہ "بھاگ بھری" وارث شاہ کی معشوقہ کا نام ہے) ☆ منس: آدمی، خاوند، شوہر، پتی۔

## (23) بھاوجوں کا طعنہ

ساڈا حُسن پسند نہ لیاونا ایں جا ہیر سیال وِواہ لیاوِیں
واہ وِنجھلی پریم دی گھت جالی' کائی نَنڈھی سیالاں دی پھاہ لیاوِیں
تیتھے وَل ہے رَنّاں ولاونے دا' رانی کوکلاں محل توں لاہ لیاوِیں
دینہہ بُوہیوں کڈھنی ملے ناہیں' راتیں کندھ پچھواڑیوں ڈھاہ لیاوِیں
وارث شاہ نوں نال لے جائیکے تے' جویں داء لگے تیویں لا لیاوِیں

فرہنگ:

☆وِواہ/وِیاہ: بیاہ، شادی ☆ کائی: کوئی ☆ پھاہنا: پھساونا، پھانسنا، قابو میں لانا ☆ رَنّاں: "رَن" (عورت) کی جمع، عورتیں ☆نَنڈھی: چھوٹی، نوعمر، نوخیز، دوشیزہ، مٹیار لڑکی (یہ لفظ ہیر وارث شاہ میں متعدد بار آیا ہے۔ قلمی نسخوں میں "ہر جگہ "ننڈھی" درج ہے، لیکن عام مطبوعہ نسخوں میں "نَڈھی" درج کیا گیا ہے) ☆ رانی کوکلاں: راجا سرکپ کی بیٹی، جسے راجا رسالُو نے اس کے باپ سے جوئے میں جیتا تھا اور راجا ہوڈی اسے اغوا کر کے لے گیا تھا ☆ دینہہ: دِن، دِن کے وقت ☆ بُوہیوں: دروازہ میں سے ☆ پچھواڑیوں: عمارت کے پچھلی جانب سے ☆ کندھ: دیوار ☆ داء: داؤ، فریب۔

## (24) رانجھے کا جواب

نَنڈھی سیالاں دی وِیاہ کے لیاوساں میں' کریں بولیاں اَتے ٹھٹھولیاں نی
بہے گھت پیڑھا وانگ مہریاں دے ہوون تُساں جہیاں اگّے گولیاں نی
مجھّو واہ وِچ بوڑیئے بھابیاں نُوں' ہوون تُساں جہیاں بڑبولیاں نی
بس کرو بھابی اسیں رَج رہے' بھر دِتیاں جے سانوں جھولیاں نی

فرہنگ:

☆ بولیاں: "بولی" کی جمع، طعنے ☆ ٹھٹھولیاں: ہنسی مذاق، مخول ☆ مہریاں: "مہری" کی جمع ("مہر" کی مونث) سردار عورتیں، چودھرانیاں ☆ گولیاں: باندیاں، کنیزیں، نوکرانیاں ☆ مجھّو واہ: ندی کا درمیانی حصہ، منجدھار ☆ بوڑنا: ڈبونا، غرق کرنا

## (25) بھاوجوں کا جواب

کاہے بھیڑ مچایو اِی لُچیا وے! مَتھا ڈاہیو اِی سَوکناں وانگ کیہا
جا سَجرا کم گوا ناہیں' ہو جاسیا جوبنا پھیر بیہا
رانجھے کھا غُصہ سِر دھول ماری' کیہی چمڑی اُن نُوں وانگ لیہا
تسیں دیس رکھو اسیں چھڈ چلے' لاہ جھگڑا بھابیئے گل ایہا
ہَتھ پکڑ کے جُتیاں مار بُکّل' رانجھا ہو ٹُریا وارث شاہ جیہا

فرہنگ:

☆ کاہے: کس لیے، کیوں ☆ کیہا: کیسا، کس طرح کا ☆ بھیڑ مچانا: بھڑنا، بحث وتکرار کرنا ☆ مَتھا ڈاہنا: سامنا کرنا، مقابلہ کرنا ☆ سوکن: سوتن، خاوند کی دوسری بیوی ☆ سجرا: تازہ ☆ کم: کام (شریف صابر نے "کم" کے بجائے "کام" (جنسی جذبہ، خواہش، تمنا، لطف) درج کیا ہے ☆ جوبنا: جوبن، جوانی ☆ بیہا: باسی ☆ چمڑنا/چمبڑنا: چمٹنا ☆ لیہا: ایک خاردار بوٹی (لیہہ) جو کپڑوں کو چمٹ جاتی ہے۔ ایک قسم کا کیڑا جو اُونی اور ریشمی کپڑوں کو کھا جاتا ہے۔

## (26) بھائیوں کو خبر ملنا

خبر بھائیاں نُوں لوکاں نے جا دِتی دِھیدو رُس ہزاریوں چلیا جے
ہل واہنا اوس تھوں ہوئے ناہیں مار بولیاں بھابیاں گھلیا جے
پکڑ راہ ٹُریا ہنجھ نین روون جویں ندی دا نیر اُچھلیا جے
اَگوں وِیر دے واسطے بھائیاں نے اَدھ واٹیوں راہ جا ملّیا جے

فرہنگ:

☆ رُسنا: روٹھنا، ناراض ہونا ☆ سَلنا: چھیدنا، لوہے کی نوکیلی سلاخ یا ورمے سے سوراخ نکالنا۔ تنگ کرنا ☆

ہنجھ: آنسو، اشک ☆ نیر: پانی، آب ☆ اَدھ: آدھ،نصف ☆ واٹ: سفر، فاصلہ ☆ اَدھ واٹیوں: آدھے راستا سے، آدھا سفر طے کرنے کے دوران ☆ مَلّنا: قبضہ کرنا۔

## (27) مقولہ شاعر

رُوح چھڈ قلبُوت جیوں وِداع ہُندا تِویں ایہہ درویش سدھاریا اِی
اَنّ پانی ہزارے دا قسم کر کے قصد جھنگ سیال دا دھاریا اِی
کیتا رزق تے آب اُداس رانجھا چلو چل ہی جیو پکاریا اِی
کچھّ وَنجھلی مار کے رواں ہویا وارث وطن تے دیس وساریا اِی

فرہنگ:

☆ تِویں: تیسے، اُس طرح ☆ سدھارنا: جانا، روانہ ہونا ☆ اَنّ: اناج ☆ اَن پانی: آب و دانہ ☆ دھارنا: اختیار کرنا ☆ کچھّ: بغل ۔

## (28) بھائیوں کا رانجھا کو سمجھانا

آکھ رانجھیا بھاء کیہ بنی تیرے دیس اپنا چھڈ سدھار ناہیں
وِیرا اَمڑی جایا جاہ ناہیں سانوں نال فراق دے مار ناہیں
ایہہ باندیاں تے اسیں وِیر تیرے کوئی ہور وچار ناہیں
بخش ایہہ گناہ توں بھابیاں نوں کون جمیا جو گنہگار ناہیں
بھائیاں باجھ نہ مجلساں سوہندیاں نیں اَتے بھائیاں باجھ بہار ناہیں
بھائی مرن تے پوَندیاں بھجّ بانہاں بِن بھائیاں پَرھے پروار ناہیں
لکھ اوٹ ہے کول وسیندیاں دی بھائیاں گیاں جیڈی کوئی ہار ناہیں
بھائی ڈھاوندے بھائی اُسار دے نیں بھائیاں باجھ بانہہ بیلی یار ناہیں

طالع مَنداں دیاں لکھ خوشامداں نیں تے غریب دا کوئی بھی یار ناہیں
ایکل باہیاں نُوں لوک مار دے نیں بانہاں والیاں نوں کوئی ہار ناہیں
وارث شاہ میاں بِناں بھائیاں دے سانوں جِیونا ذرہ درکار ناہیں

نوٹ:

اس بند میں شاہد حسین زیدی نے صرف ابتدائی چار مصرعے، شریف صابر نے آٹھ مصرعے، ڈاکٹر فقیر محمد فقیر اور شیخ عبدالعزیز نے گیارہ مصرعے درج کیے ہیں۔

فرہنگ:

سَدھارنا، جانا، روانہ ہونا ☆ اَمڑی/اَمبڑی/اَنبڑی: ماں، والدہ ☆ اَمڑی جایا: ماں جایا، بھائی ☆ وچارنا: بچارنا، سوچنا ☆ باجھ: بغیر، بنا ☆ سوہندیاں: سجتی پھبتی، زیب دیتیں ☆ پرھے: پنچایت، مجلس ☆ اوٹ: پردہ، سہارا، آسرا، پناہ ☆ اُسارنا: تعمیر کرنا ☆ بیلی: دوست ☆ بانہہ: بازو، قوت، زور، بل ☆ ایکل بانہیاں نوں: ایک بازو والوں کو، اُنہیں جن کا کوئی بھائی نہ ہو، اکلوتوں کو، اکیلوں کو۔

## (29) جواب رانجھا

رانجھے آکھیا اُٹھیا رِزق میرا میتھوں بھائیو تسیں کیہ منگدے ہو
وَنڈ لیا جے باپ دا ملک سارا تُسیں ساک نہ سَین نہ اَنگ دے ہو
وس لگیے تاں منصور وانگوں مینوں چا سُولی اُتے ٹنگدے ہو
وچوں خوشی ہو اُساں دے نکلنے تے گل آکھدے مُونہوں کیوں سنگدے ہو

فرہنگ:

☆ وَنڈنا: بانٹنا، تقسیم کرنا ☆ مِلک: ملکھ، جائیداد، ملکیت ☆ مُلک: دیس، علاقہ ☆ ساک: رشتہ، رشتہ داری ☆ وس: بس، زور، طاقت ☆ وس لگیے: اگر تمہارا بس چلے تو ☆ سنگنا: شرمانا ☆ منصور: منصور حلاج جسے "اناالحق" کا نعرہ لگانے کی پاداش میں سولی پر لٹکا دیا گیا۔

## (30) بھاجوں کی معذرت خواہی

بھرجائیاں آکھیا رانجھیا وے اسیں باندیاں تیریاں ہُنّیاں ہاں
ناؤں لینا ہیں جدوں تُوں جاونے دا اسیں ہنجُوں رَت دیاں رُنّیاں ہاں
جان مال قربان ہے تُدھ اُتّوں اَتے آپ بھی چوکھنے ہُنّیاں ہاں
سانوں صبر قرار نہ آوندا ہے جِت ویلڑے تیتھوں وچھنّیاں ہاں

فرہنگ:

☆ بھرجائیاں: بھاوجیں ☆ ہُنّیاں ہاں: ہم ہوتی ہیں ☆ ناؤں لینا: نام لینا ☆ جدوں: جب، جس وقت ☆ ہنجوں: آنسو، اشک ☆ رَت: خون، لہو ☆ رُنّیاں ہاں: روئی ہیں ☆ تُدھ: تُجھ ☆ اَتے: اور ☆ چوکھنے ہونا: قربان ہونا ☆ جِت: جس (عام مطبوعہ نسخوں میں "جِت" کے بجائے "جس" درج ہے) ☆ ویلڑے: وقت ☆ وچھنّیاں: بچھڑیں، جدا ہوئیں۔

## (31) جواب رانجھا

بھابی رزق اُداس جاں ہو ٹُریا ہُن کاسنُوں گھیر کے ٹھگدیاں ہو
پہلے ساڑ کے جیو نمانڑے نُوں، پچھوں بھلّیاں لاونے لگدیاں ہو
بھائی ساک سَن سو تُساں وَکھ کیتے، تسیں ساک کیہ ساڈیاں لگدیاں ہو
اسیں کوجھڑے رُوپ کرُوپ والے تسیں جوبنے دیاں نئیں وگدیاں ہو
اساں آب تے طعام حرام کیتا تسیں ٹھگنیاں سارڑے جگ دیاں ہو
وارث شاہ اکلڑے کیہ کرنا، تُسیں ست اکٹھیاں وَگدیاں ہو

فرہنگ:

☆ کاسنوں: کس واسطے، کس لیے، کیوں ☆ بھلیاں لاونا: الزام لگانا، بدنام کرنا، تہمت لگانا ☆ وَکھ: جُدا، الگ ☆ نمانڑا: بیکس، جسے کسی بات پر فخر نہ ہو، ناطاقت، ☆ کوجھڑے: بھدے، بدصورت (یہاں "کوجھڑے" (بھدے، بدصورت) اور "کُجڑے" (کوزے) بھی پڑھا جاسکتا ہے، جو "نئیں" (ندی) کے مقابل محدود ظرف کا مفہوم رکھتا ہے،

یعنی ہم محض بھدے سے کوزے ہیں اورتم جوانی کی بہتی ہوئی ندیاں ☆ نَیں: ''نَئیں'' (ندی) کی جمع ،ندیاں ☆ وَگنا: بہنا، رواں ہونا ☆ ٹھگنیاں: ''ٹھگنی'' کی جمع ،ٹھگ عورتیں ☆ سارڑے: سارے، تمام ☆ اکلڑے: اکیلے، اکیلے نے۔

## (32) رانجھا کا مسجد میں رات گذارنا

واہ لا رہے بھائی بھابیاں بھی رانجھا اُٹھ ہزاریوں دھایا ای
بھُکھ ننگ نوں جھاک کے پَندھ کر کے راتیں وچ مسیت دے آیا ای
ہتھ ونجھلی پکڑ کے رات اَدّھی رانجھے مزا بھی خُوب بنایا ای
رَن مرد نہ پنڈ وِچ رہیا کوئی سبھو گرد مسیت دے آیا ای
وارث شاہ میاں پنڈ جھگڑیاں دی پچھوں مُلّاں مسیت دا آیا ای

فرہنگ:

☆ واہ: بس، زور، طاقت، چارہ ☆ دھایا: روانہ ہویا ☆ پَندھ: سفر ☆ جھاک کے: برداشت کر کے ☆ سَبھا: سب، تمام، کُل ☆ مسِیت: مسجد۔

## (33) مسجد دی تعریف

مسجد بیت العتیق مثال آہی خانے کعبیوں ڈول اُتار یا نیں
گویا اقصیٰ دے نال دی بھین دوئی، شائد صندلی نور اساریا نیں
پڑھن فاضل درس درویش مفتی، خوب کڈھ الحان پُر قاریا نیں
تعلیل میزان تے صَرف بہائی، صَرف میر بھی یاد پکاریا نیں
قاضی قُطب تے کنز انواع باراں، مسعودیاں جلد سواریا نیں

